آیت نمبر 109

آیات نمبر 109 تا 117 میں کفار کا اصرار کہ اگر معجزہ دکھادیا جائے تو وہ ایمان لے آئیں گے
۔اللہ کی طرف سے جواب کہ یہ لوگ معجزہ دیکھ کر بھی ایمان نہیں لائیں گے۔جب کبھی کوئی
نبی مبعوث ہوا تو بہت سے انسان اور شیطان اس کی دعوت کے مقابلے میں لوگوں کو گمراہ
کرتے ہیں۔رسول اللہ ﷺ کو تلقین کہ ان کافروں کو بتادو کہ میرے پاس اللہ کی کتاب آ
چکی ہے،میں اسے چھوڑ کر کسی دوسرے کی پیروی نہیں کر سکتا

وَ اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ لَئِنْ جَآءَتْهُمْ اٰيَةٌ لَّيُؤْمِنُنَّ بِهَا ؕ اور یہ
لوگ اللہ کی بڑی سخت قسمیں کھا کر کہتے ہیں کہ اگر کوئی معجزہ ان کے سامنے آجائے
تو وہ ضرور اس پر ایمان لے آئیں گے قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ وَ مَا
يُشْعِرُكُمْ ۙ اَنَّهَاۤ اِذَا جَآءَتْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۰۹﴾ آپ فرمادیجئے کہ معجزے تو اللہ
ہی کے پاس ہیں اور اے مسلمانو! تمہیں کیا خبر کہ اگر کوئی معجزہ آ بھی جائے تو یہ
لوگ پھر بھی ایمان نہیں لائیں گے وَ نُقَلِّبُ اَفْـِٕدَتَهُمْ وَ اَبْصَارَهُمْ كَمَا لَمْ
يُؤْمِنُوْا بِهٖۤ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّ نَذَرُهُمْ فِیْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿۱۱۰﴾ؑ اور ہم ان کے
دلوں کو اور ان کی آنکھوں کو الٹ دیں گے سو وہ پھر بھی ایمان نہیں لائیں گے جیسے وہ
اس پر پہلی بار ایمان نہیں لائے اور ہم انہیں ان کی سرکشی میں ہی بھٹکتا چھوڑ دیں گے

جیسے وہ پہلی دفعہ ایمان نہیں لائے،سو وہ معجزہ دیکھ کر بھی ایمان نہیں لائیں گے رکوع [۱۳]

وَ لَوْ اَنَّنَا نَزَّلْنَآ اِلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةَ وَ كَلَّمَهُمُ الْمَوْتٰى وَ حَشَرْنَا عَلَيْهِمْ
كُلَّ شَيْءٍ قُبُلًا مَّا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْٓا اگر ہم ان منکروں پر فرشتے نازل کر دیں
اور مردے بھی ان سے باتیں کرنے لگیں بلکہ دنیا کی تمام چیزیں بھی انکی آنکھوں کے
سامنے لا کھڑی کریں تب بھی یہ لوگ ایمان لانے والے نہیں اِلَّآ اَنْ يَّشَآءَ
اللّٰهُ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ يَجْهَلُوْنَ ﴿۱۱۱﴾ سوائے اس کے کہ اللہ کی مشیت یہی ہو کہ
یہ ایمان لے آئیں، لیکن ان میں اکثر لوگ نادانی کی باتیں کرتے ہیں وَ كَذٰلِكَ
جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ وَ الْجِنِّ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى
بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ؕ اور جس طرح یہ آپ کے دشمن ہیں اسی طرح
ہم نے ہر پیغمبر کے لئے بہت سے شیطان سیرت انسانوں اور جنات کو دشمن بنایا تھا جو
لوگوں کو دھوکہ دینے کے لئے پر فریب اور بے بنیاد باتیں ایک دوسرے کے دلوں
میں ڈالتے رہتے تھے وَ لَوْ شَآءَ رَبُّكَ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَ مَا يَفْتَرُوْنَ ﴿۱۱۲﴾
اور اگر آپ کا رب چاہتا تو وہ ایسا نہ کر سکتے سو آپ انہیں ان کے حال پر چھوڑ دیجئے اور
جو بہتان وہ لگاتے ہیں آپ اس پر توجہ نہ دیں یہ دنیا کی زندگی امتحان ہے، اس لئے اللہ نے
انہیں اطاعت یا نافرمانی کا اختیار دیا ہے، بالآخر قیامت کے دن انہیں اپنے اعمال کا صلہ مل جائے گا
وَ لِتَصْغٰٓى اِلَيْهِ اَفْـِٕدَةُ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَ لِيَرْضَوْهُ وَ
لِيَقْتَرِفُوْا مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ﴿۱۱۳﴾ اور وہ اس لیے بھی ایسا کرتے تھے کہ وہ لوگ
جو آخرت کا یقین نہیں رکھتے ان کے دل اُن فریب آمیز باتوں کی طرف مائل ہو

جائیں اور جو برائیاں وہ کر رہے تھے ان ہی کا ارتکاب کرتے رہیں اَفَغَيْرَ اللّٰهِ
اَبْتَغِىْ حَكَمًا وَّ هُوَ الَّذِىْۤ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا ؕ آپ فرما دیجئے کہ کیا
میں اللہ کے سوا کسی اور فیصلہ کرنے والے کو تلاش کروں حالانکہ وہ ایسا ہے جس نے
تمہاری طرف ایک کتاب نازل کی ہے جس میں ہر چیز کی تفصیل موجود ہے وَ الَّذِيْنَ
اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ
الْمُمْتَرِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ اور جن لوگوں کو ہم نے آپ سے پہلے کتاب یعنی تورات دی تھی وہ
جانتے ہیں کہ یہ کتاب یعنی قرآن آپ کے رب ہی کی طرف سے حق کے ساتھ نازل ہوئی
ہے لہٰذا آپ ہرگز شک کرنے والوں میں شامل نہ ہوں وَ تَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّ
عَدْلًا ؕ اور آپ کے رب کا کلام سچائی اور انصاف کے اعتبار سے کامل ہے لَا مُبَدِّلَ
لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۱۵﴾ اُس کی باتوں کو کوئی بدلنے والا نہیں اور وہ خوب
سننے والا خوب جاننے والا ہے اس کے فیصلوں اور اس کے قانون کو کوئی نہیں بدل سکتا وَ
اِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ فِى الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اے محمد ﷺ! اگر
آپ زمین میں بسنے والوں کی اکثریت کے کہنے پر چلیں گے تو وہ آپ کو اللہ کی راہ سے بھٹکا
دیں گے اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿۱۱۶﴾ یہ لوگ تو محض
گمان پر چلتے ہیں اور قیاس آرائیاں کرتے ہیں اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ عَنْ
سَبِيْلِهٖ ۚ وَ هُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۱۱۷﴾ بلاشبہ آپ کا رب خوب جانتا ہے کہ کون اُس
کے راستے سے ہٹا ہوا ہے اور وہ ان سے بھی خوب واقف ہے جو اُس کے راستے پر چل رہے
ہیں